۳۰ - نمازِ جمعہ کے بعد ایک دفعہ یَا وَدُوْدُ لکھے اور بعد ازاں پینتیس مرتبہ یَا مُحَمَّدُ رَّسُوْلَ اللّٰہ اور پینتیس مرتبہ احمدؐ رسول اللہ لکھے اور اس نوشتہ کو پاس رکھ کر ہر روز یَا وَدُوْدُ کا وظیفہ جاری رکھے اور اکثر صائم رہے، تو خداوند عالم کا مقبول نظر ہو جائے ۔

۳۱ - ہر رات ایک ہزار صلوات اور ستّر مرتبہ استغفار پڑھنے سے دن بدن صفائی باطن میں ترقی ہوگی ۔

۳۲ - ہر روز یَا اَللّٰہُ کو ایک ہزار مرتبہ پڑھا کرے ۔ درجۂ یقین حاصل ہوگا۔

۳۳ - ہر نماز کے بعد یَا قُدُّوْسُ کو ایک سو اسی مرتبہ پڑھا کرے عبادت کا لُطف اور دل میں پاکیزگی پیدا ہوگی ۔

۳۴ - بروز پنجشنبہ بعد از طلوعِ آفتاب دو رکعت نماز پڑھ کر یَا سَمِیْعُ کو پانچ سو مرتبہ پڑھا کرے ، مستجاب الدعوات ہوگا۔

۳۵ - بوقت خواب باوضو یَا خَبِیْرُ کو آٹھ سَو دو مرتبہ پڑھا کرے۔ خواب ہائے خوش سے فرحناک ہوگا۔

۳۶ - ہر نماز کے بعد یَا عَالِمَ الْغَیْبِ کو یک صد مرتبہ پڑھا کرے۔ اسرارِ غریبہ کا ظہور ہوگا۔

۳۷ - یَا غَفُوْرُ کو تین روز تک ہر روز ستّر دفعہ سنگریزے پر پڑھے سنگریزہ کو کسی کنوئیں میں پھینک دے ۔جس امر پر مطلع ہونا چاہے، اطلاع حاصل ہوگی ۔



۳۸ - یَا خَبِیْرُ کو بوقت خواب ایک ہزار دفعہ پڑھے ۔کشف اسرار ہوگا۔

۳۹ - بحالتِ خلوت آنکھ بند کر کے ہر روز مندرجہ ذیل رُباعی کو گیارہ مرتبہ پڑھنے سے توبہ قبول ہو کر خوشنودئ خدا کا حصول ہوتا ہے۔

یارب زگناہ زشت خویش منفعلم　　وز فعل بد و خوئے بد خود خجلم

فیضے بدلم زعالمِ غیب رساں　　تا محو شود خیال باطل ز دلم

۴۰ - سورۃ سَاَلَ سَائِلٌ کو بوقتِ شب پڑھا کرے شہوانی خیالات اور احتلام سے محفوظ رہے گا۔ اور یہی فائدہ سورۃ قدر کو گیارہ دفعہ پڑھنے سے ہے ۔

۴۱ - سورۃ الطارق کی آیات مُبارکہ وَالسَّمَآءِ وَالطَّارِقِ وَمَا اَدْرٰىكَ مَا الطَّارِقُ الیٰ قولہ فَمَا لَهٗ مِنْ قُوَّةٍ وَّلَا نَاصِرٍ۔ کو پیش از خواب پڑھا کرے ۔شہوانی خیالات اور احتلام نہ ہوگا ۔

۴۲ - پیش از خواب کلام ذیل کو ایک دفعہ پڑھا کرے محتلم نہ ہوگا۔

اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُ بِكَ مِنَ الْاِحْتِلَامِ وَمِنْ سُوْٓءِ الْاَحْلَامِ وَمِنْ اَنْ يَّتَلَاعَبَ بِیَ الشَّيْطَانُ فِی الْيَقْظَةِ وَالْمَنَامِ ۔

۴۳ - سورۃ المعارج کو پیش از خواب پڑھے شہوانی خیالات اور احتلام سے محفوظ رہے گا ۔

۴۴ - غسل کر کے پاکیزہ لباس پہنے اور چاند کی پہلی جمعرات کو روزہ رکھے اور نان اور شکر سے افطار کرے اور رات کو باطہارت بحالت تسبیح و تہلیل سو جائے پھر آدھی رات کے بعد اُٹھے اور غسل اور وضو کرے ۔پھر نماز تہجد کے

`-~³ª§¤=¾®º-=º-§=abjl=sbopflk=´¨=`^aJh^p=macJb¤®º´¸=E-ºº¶WLL¾¾¾Kj~¤º~¹Kj´²FK



بعد رُو بہ قبلہ بیٹھ کر کلامِ ذیل کو چند بار پڑھے۔ اِذْ قَالَ رَبُّكَ لِلْمَلٰٓئِكَةِ
الی قولہ الْحَكِيْمِ۔ از سورۃ بقر۔ بعد ازاں ایک دفعہ کلام ذیل کو پڑھے۔
اَیُّهَا الْاَرْوَاحُ الطَّاهِرَةِ الْمُوَاصِلَةِ لِلتَّقْدِیْسِ الْمُوَكَّلُوْنَ بِهٰذِهِ
الْاٰیَاتِ الْمُطِیْعُوْنَ بِسِرِّهٖ الْمُوْدِعِ فِیْهَا اَجِیْبُوا الدَّعْوَةَ وَ
اَفِیْضُوْا اَنْوَارًا عَلَيَّ حَتّٰى اَنْطِقَ بِمَا خَفِیَ وَاَخْتَرْ بِالْكَائِنِ
صَادِقًا وَاَمِیْلُوْا اِلٰی وُجُوْهِ بَنِیْ اٰدَمَ وَبَنَاتِ حَوَّآءَ وَامْلَاءِ
وَامِیْتِیْ فِیْ قُلُوْبِهِمْ رَغْبًا وَرَهْبًا۔ پھر مذکورہ دونوں کلاموں کو مشک اور
زعفران اور گلاب سے چینی کے برتن پر لکھے اور نوشتہ کو آبِ رواں سے
محو کرے اور پی لے۔ اور پھر سو جائے۔ اس عمل کو پے درپے سات
دن تک بجا لائے۔ آئندہ شب جمعرات کو سورۃ بقر کی آیۃ کو ستر بار اور
کلمات کو چالیس بار پڑھے۔ اس عمل کو خلوت میں بجا لائے اور اپنے پاس
خوشبو جلائے رکھے۔ درجۂ کشف پر سرفراز ہوگا۔

۴۵۔ چاند کی پہلی جمعرات اور جمعہ اور ہفتہ کو روزہ رکھے اور سورۃ قصص
کی آیۃ مبارکہ وَلَقَدْ وَصَّلْنَا لَهُمُ الْقَوْلَ الی قولہ الْجَاهِلِیْنَ کو
مذکورہ تین دنوں میں پیشتر از طلوع آفتاب چینی کے برتن پر لکھے اور آب
سے محو کرے اور پیش از طلوع آفتاب پی لیا کرے۔ مرتبۂ کشف پر فائز
ہوگا۔ یہ عمل چند بار کرے۔

۴۶۔ غسل کرکے پاک لباس پہنے اور چالیس روزے رکھے۔ روزوں
کی ابتداء جمعہ سے کرے۔ اور ہر ایک روزہ لقمۂ حلال سے افطار کرے



اور بوقت خواب سات بار سورۃ والشمس اور سات بار واللیل اور سات بار
سورۃ والضحٰے اور سات بار سورۃ الم نشرح اور سات بار آیۃ قُلِ اللّٰهُمَّ
مَالِكَ الْمُلْكِ اور ایک دفعہ یہ پڑھے۔ اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُكَ
بِقُدْرَتِكَ عَلٰی كُلِّ شَیْءٍ وَتَسْخِیْرِكَ بِكُلِّ شَیْءٍ یَا اَحَدُ یَا صَمَدُ یَا وِتْرُ
یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ اَنْ تُصَلِّیَ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَاَنْ تُیَسِّرَ لِیْ
الْعِلْمَ الَّذِیْ سَتَرْتَهٗ عَنْ كَثِیْرٍ مِّنْ خَلْقِكَ وَاَكْرَمْتَ بِهٖ كَثِیْرًا
مِّنْ عِبَادِكَ وَتُغْنِیْنِیْ بِهٖ عَمَّنْ سِوَاكَ فَاِنَّكَ مَالِكُ الْمُلْكِ
وَبِیَدِكَ مَقَالِیْدُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَاَنْتَ عَلٰی كُلِّ شَیْءٍ
قَدِیْرٌ۔ مرتبہ کشف سے مشرف ہو۔

`-~³ª§¤=¾®º-=º-§=abjl=sbopflk=´¨=`^aJh^p=macJb¤®º´¸=E-ºº¶WLL¾¾¾Kj~¤º~¹Kj´²FK

## دیدارِ رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

۱۔ بعد از نماز جمعہ یَا وَدُوْدُ کو پینتیس دفعہ اور مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ
کو پینتیس دفعہ اور اَحْمَدُ رَسُوْلُ اللّٰهِ کو پینتیس دفعہ لکھے اور ہر روز بوقت
صبح اور بوقت مغرب اس نوشتہ کی طرف نظر کرکے یک صد دفعہ صلوات
پڑھا کرے۔ اور دعا مانگے انشاء اللہ دیدارِ رسول صلے اللہ علیہ وآلہ
وسلم سے مشرف ہو۔

۲۔ شب اوّل جمعہ ماہِ رمضان کو غسل کرکے پاکیزہ لباس پہنے اور نماز
عشاء کے بعد بارہ رکعت نماز بہ درود و سلام بطور نافلہ ادا کرے۔ بعد ازاں

`-~³ª§¤=¾®º-=º-§=abjl=sbopflk=´¨=`^aJh^p=macJb¤®º´¸=E-ºº¶WLL¾¾¾Kj~¤º~¹Kj´²FK

ایک دفعہ سورۃ مزمل پڑھے۔ پھر اس کے بعد ایک ہزار دفعہ صلوات پڑھے۔ جمال رسول پاک صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے مفتخر کیا جائے گا۔

۳۔ شب جمعہ ایک ہزار بار سورۃ کوثر اور ایک ہزار بار صلوات پڑھے اور باوضو سو جائے۔ جمالِ رسولِ پاک صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم سے مفتخر کیا جائے گا۔

۴۔ حرف جؔ کو خوشخط لکھ کر پاس رکھے اور اسی حرف کو نو ہزار بار بعد از نماز عشاء پڑھے اور باوضو سو جائے۔ دیدارِ رسول صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کا فخر حاصل ہوگا۔

۵۔ نمازِ عشاء کے بعد ہر شب چند بار سورۃ مزمل پڑھا کرے۔ دیدارِ رسولِ پاک صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کی عزت حاصل ہوگی۔

۶۔ ہر روز زوال آفتاب کے وقت یکصد دفعہ سورۃ قدر پڑھا کرے دیدارِ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم سے معزز ہوگا۔

۷۔ نماز عشاء کے بعد ایک ایک دفعہ وَالشَّمْس اور وَاللَّیْل اور قدر اور کافرون اور توحید اور فلق اور ناس پڑھے بعد ازاں یک صد مرتبہ توحید اور یک صد مرتبہ درود پڑھے اور پہلوئے راست پر باوضو سو جائے۔ چند شب ایسا کرے۔ دیدار رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم سے مکرم ہوگا۔ یہی عمل کسی امام یا کسی مرحوم مومن کے لئے بھی ہو سکتا ہے۔

۸۔ مندرجہ ذیل سات آیات کو بوقتِ خواب باوضو تین مرتبہ پڑھا کرے



اور بحالت وضو سو جائے دیدار رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم سے معظم کیا جائے گا:- (۱) وَكَفَىٰ بِاللَّهِ وَلِيًّا وَكَفَىٰ بِاللَّهِ نَصِيرًا (۲) وَكَفَىٰ بِاللَّهِ حَسِيبًا (۳) وَكَفَىٰ بِاللَّهِ وَكِيلًا (۴) وَكَفَىٰ بِرَبِّكَ هَادِيًا وَنَصِيرًا (۵) وَكَفَىٰ بِرَبِّكَ بِذُنُوبِ عِبَادِهِ خَبِيرًا بَصِيرًا (۶) وَكَفَى اللَّهُ الْمُؤْمِنِينَ الْقِتَالَ وَكَانَ اللَّهُ قَوِيًّا عَزِيزًا (۷) بِرَحْمَتِكَ يَا أَرْحَمَ الرَّاحِمِينَ۔

۹۔ نماز عشاء کے بعد بوقتِ خواب باوضو چند بار یہ پڑھا کرے۔ اور باوضو سو جائے۔ حضرت علیؑ کے دیدار فرحت آثار سے مشرف ہوگا۔
اَللّٰهُمَّ إِنِّي أَسْئَلُكَ يَا مَنْ لَهُ لُطْفٌ خَفِيٌّ وَأَيَادِيهِ بَاسِطَةٌ لَا تَنْقَضِي أَسْئَلُكَ بِلُطْفِكَ الْخَفِيِّ الَّذِي مَا لَطَفْتَ لِعَبْدِهِ إِلَّا كَفَى أَنْ تُرِيَنِي مَوْلَايَ أَمِيرَ الْمُؤْمِنِينَ عَلِيَّ ابْنَ أَبِي طَالِبٍ عَلَيْهِ السَّلَامُ۔

۱۰۔ شب جمعہ میں یکصد دفعہ سورۃ قدر پڑھے دیدار بہشت حاصل ہوگا۔

۱۱۔ نماز جمعہ کے بعد ایک مرتبہ یَا وَدُودُ لکھ کر پینتیس مرتبہ یَا مُحَمَّدُ رَسُولُ اللّٰهِ اور پینتیس مرتبہ اَحْمَدُ رَسُولُ اللّٰهِ لکھے پھر ہر روز بوقت طلوع آفتاب اس نوشتہ کو پیش رکھ کر صلوات پڑھا کرے دیدار رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم سے مشرف ہوگا۔

`-~³ª§¤=¾®°-=°-§=abjl=sbopflk=´¨=`^aJh^p=macJb¤®°´¸=E-ºº¶WLL¾¾¾Ki~¤°~¹Ki´²FK



# ترکِ فواحشات

۱- آیۂ ذیل کو بروز پنجشنبہ ساعتِ مشتری یا ساعتِ زہرہ میں باوضو اور باطہارت پوست آہو پر لکھے اور تعویذ بنا دے اور اس تعویذ کو کسی ایسے شخص کے پارچہ پیراہن میں لپیٹے جو درحقیقت پرہیزگار ہو۔ جس شخص پر یہ تعویذ باندھا جائے گا۔ اس کو توفیق توبہ حاصل ہوگی۔ قُلْ اِنَّ الْفَضْلَ بِيَدِ اللّٰهِ يُؤْتِيْهِ مَنْ يَّشَآءُ وَاللّٰهُ وَاسِعٌ عَلِيْمٌ يَّخْتَصُّ بِرَحْمَتِهٖ مَنْ يَّشَآءُ وَاللّٰهُ ذُو الْفَضْلِ الْعَظِيْمِ۔

۲- آیۂ ذیل کو نانِ جو پر لکھ کر جس شخص کو کھلائی جائے۔ پرہیزگاری کی طرف مائل ہوگا۔ یہ آیت نانِ جو کی بجائے نان میدہ پر بھی لکھ سکتے ہیں۔ اور اگر یہی آیت مٹی کے پیالے پر لکھ کر اور پانی سے مٹا کر جس شخص کو چند بار پلایا جائے، شرابخوری ترک کر دے گا۔ يٰۤاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوا اصْبِرُوْا وَصَابِرُوْا وَرَابِطُوْا وَاتَّقُوا اللّٰهَ لَعَلَّكُمْ تُفْلِحُوْنَ۔

۳- آیۂ ذیل کو ظرفِ شیشہ پر لکھ کر اس شہد سے مٹائے جس کو ابھی آگ نہ پہنچی ہو۔ جس کسی کو کھلائی جائے گی تقویٰ کی طرف مائل ہوگا۔ يٰۤاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْۤا اَوْفُوْا بِالْعُقُوْدِ اُحِلَّتْ لَكُمْ بَهِيْمَةُ الْاَنْعَامِ اِلَّا مَا يُتْلٰى عَلَيْكُمْ غَيْرَ مُحِلِّي الصَّيْدِ وَاَنْتُمْ حُرُمٌ ط اِنَّ اللّٰهَ يَحْكُمُ مَا يُرِيْدُ ط

۴- نماز فجر کے بعد یَا تَوَّابُ کو تین سو ساٹھ دفعہ پڑھ کر دعا مانگا کرے جس کے لئے دعا مانگی جائے گی، وہ فواحشات سے تائب ہو جائے گا۔

۵- آیۂ ذیل کو ظرف شیشہ پر لکھے اور اس کو آبِ باراں سے محو کر کے جس کسی کو چند بار پلایا جائے گا، شراب خواری اور فواحشات کو ترک کر دے گا۔ اور اگر اس آیۂ کو نوّے بار پڑھ کر پانی پر دم کیا جائے اور اس پانی سے نان گندم خمیر شدہ پکائی جائے اور اس روٹی کے چار ٹکڑے کیے جائیں۔ تین ٹکڑے تین فقیروں کو دے دیئے جائیں اور باقی ماندہ ایک ٹکڑا جس شخص کو کھلایا جائے گا۔ فواحشات اور شراب خواری کو ترک کر دے گا۔

حُرِّمَتْ عَلَيْكُمُ الْمَيْتَةُ وَالدَّمُ وَلَحْمُ الْخِنْزِيْرِ وَمَاۤ اُهِلَّ لِغَيْرِ اللّٰهِ بِهٖ وَالْمُنْخَنِقَةُ وَالْمَوْقُوْذَةُ وَالْمُتَرَدِّيَةُ وَالنَّطِيْحَةُ وَمَاۤ اَكَلَ السَّبُعُ اِلَّا مَا ذَكَّيْتُمْ وَمَا ذُبِحَ عَلَى النُّصُبِ وَاَنْ

`-~³ª§¤=¾®°-=°-§=abjl=sbopflk=´¨=`^aJh^p=macJb¤®°´¸=E-ºº¶WLL¾¾¾Ki~¤°~¹Ki´²FK

تَسْتَقْسِمُوْا بِالْاَزْلَامِ ذٰلِكُمْ فِسْقٌ اَلْيَوْمَ يَئِسَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا مِنْ دِيْنِكُمْ فَلَا تَخْشَوْهُمْ وَاخْشَوْنِ ۝ اَلْيَوْمَ اَكْمَلْتُ لَكُمْ دِيْنَكُمْ وَاَتْمَمْتُ عَلَيْكُمْ نِعْمَتِيْ وَرَضِيْتُ لَكُمُ الْاِسْلَامَ دِيْنًا فَمَنِ اضْطُرَّ فِيْ مَخْمَصَةٍ غَيْرَ مُتَجَانِفٍ لِّاِثْمٍ فَاِنَّ اللّٰهَ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ۝

۶- سورۃ مومنون کو بوقت شب سفید حریر پر لکھے اور جس شخص پر باندھے وہ شرابخواری ترک کر دے گا۔

۷- اگر آیۂ ذیل کو ہرن کے پاک چمڑے پر مشک اور گلاب سے کسی شخص کے نام پر لکھا جائے، اور اس شخص پر باندھ دیا جائے تو وہ پرہیزگاری

`-~³ª§¤=¾®°-=°-§=abjl=sbopflk=´¨=`^aJh^p=macJb¤®°´¸=E-ºº¶WLL¾¾¾Ki~¤°~¹Ki´²FK

`-~³ª§¤=¾®º-=º-§=abjl=sbopflk=´¨=`^aJh^p=macJb¤®º´¸=E-ºº¶WLL¾¾¾Kj~¤º~¹Kj´²FK



کی طرف مائل ہوگا۔

وَكَذٰلِكَ اَوْحَيْنَا اِلَيْكَ رُوْحًا مِّنْ اَمْرِنَا مَا كُنْتَ تَدْرِىْ مَا الْكِتَابُ وَلَا الْاِيْمَانُ الیٰ قولہ اَلَآ اِلَى اللّٰهِ تَصِيْرُ الْاُمُوْرُ ؕ

۸- آیہ ذیل کو تانبے کے ظرف پر بروز جمعہ اس وقت لکھے جبکہ لوگ نماز جمعہ میں مشغول ہوں۔ آیہ کے نیچے اس شخص کا نام بھی لکھ دے جس سے فواحشات ترک کرانا مطلوب ہو اور پھر ایک دفعہ لکھے تَابَ اللّٰهُ عَلٰى فلان بن فلاں۔ اور اس آیت کو خالص پانی سے مٹائے اور اس پانی پر یکصد مرتبہ آیہ ذیل کو پڑھے اور تین رات متواتر یہ پانی اس شخص کو پلائے۔ پرہیزگاری کی طرف مائل ہوگا۔ اِنَّ رَبَّكَ يَعْلَمُ اَنَّكَ تَقُوْمُ اَدْنٰى مِنْ ثُلُثَيِ الَّيْلِ وَنِصْفَهٗ ۔ تا آخر آیۃ۔

۹- سورۃ اعلیٰ کو پاک ظرف پر لکھے، اور آتش ندیدہ شہد سے مٹائے۔ پھر اس شہد سے طعام پکائے۔ جس کسی کو کھلائے گا صلاح اور تقوٰے کی طرف مائل ہوگا۔

۱۰- سورۃ مومن کو سفید پارچہ پر کسی متبرک رات میں لکھے۔ یہ تعویذ جس کسی پہ باندھا جائے گا شراب خواری ترک کر دے گا۔ متبرک رات وہ رات ہوگی۔ جس میں چہاردہ معصوم میں سے کسی معصوم کی ولادت واقع ہوئی ہو۔ یا کوئی خوشی کا واقع ظہور پذیر ہوا ہو مثلاً شب معراج فتح خیبر وغیرہ۔

۱۱- یَا قَوِیُّ کو چند بار پڑھ کر کسی کے حق میں دعا مانگا کرے، عیب چھوڑ دے گا۔

۱۲- یَا نَاصِرُ کو چند بار پڑھ کر کسی کے حق میں دعا مانگا کرے عیب چھوڑ دے گا۔

# روزہ ہائے ثواب

۱- ہر جمعرات خصوصاً نوچندی جمعرات اور آخری جمعرات۔

۲- ہر ماہ کے دوسرے عشرے کا بدھ۔

۳- ہر ماہ کی ۱۳- ۱۴- ۱۵-

۴- تمام ماہِ رجب۔

۵- ذوالحج کے پہلے نو روز

`-~³ª§¤=¾®º-=º-§=abjl=sbopflk=´¨=`^aJh^p=macJb¤®º´¸=E-ºº¶WLL¾¾¾Kj~¤º~¹Kj´²FK

۶- یکم محرم۔ حضرت زکریاؑ نے حضرت یحییٰؑ کے عطا ہونے کی دعا کی۔

۷- ۳ محرم۔ حضرت یوسفؑ قید سے رہا ہوئے۔

۸- ۷ صفر۔ ولادتِ حضرت امام موسیٰ کاظمؑ۔

۹- ۱۷ ربیع الاوّل۔ ولادت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم، ولادت امام جعفر صادقؑ۔

۱۰- ۱۰ ربیع الثانی۔ ولادت امام حسن عسکریؑ۔

۱۱- ۱۵ جمادی الاوّل، ولادت امام زین العابدینؑ۔

۱۲- ۲۰ جمادی الثانی۔ ولادت جناب فاطمہؑ۔

۱۳- یکم رجب۔ ولادت امام محمد باقرؑ۔

۱۴- ۱۰ رجب۔ ولادت امام محمد تقیؑ۔

`-~³ª§¤=¾®º-=º-§=abjl=sbopflk=´¨=`^aJh^p=macJb¤®º´¸=E-ºº¶WLL¾¾¾Kj~¤º~¹Kj´²FK

`-~³ª§¤=¾®º-=º-§=abjl=sbopflk=´¨=`^aJh^p=macJb¤®º´¸=E-ºº¶WLL¾¾¾K¡~¤º~¹K¡´²FK



١٥- ١٣ر رجب۔ ولادت جناب امیرؑ۔

١٦- ٣ر شعبان۔ ولادت امام حسینؑ۔

١٧- ١٥- شعبان ولادت صاحب الامرؑ۔

١٨- ١٥- رمضان۔ ولادت امام حسنؑ۔

١٩- ١١ر ذیقعد۔ ولادت امام رضاؑ۔

٢٠- ١٥ر ذی الحجہ ولادت امام علی نقیؑ۔

٢١- ١٨- ذی الحجہ۔ یوم غدیر۔

٢٢- ٢٤ر ذی الحجہ۔ یوم مباہلہ۔

# محرّم کے اعمال

یکم۔ آج کے دن حضرت زکریاؑ نے عطائے فرزند کی دُعا کی جو قبول ہوئی۔ روزہ رکھ کر بوقت افطار طلب حاجت کرے۔

سوم۔ آج حضرت یوسفؑ کو قید خانہ سے رہائی ملی۔ روزہ رکھ کر بوقت افطار طلب حاجت کرے۔

دہم۔ (۱) تمام رات جاگتا رہے۔ اور یَا لَیْتَنِیْ کُنْتُ مَعَهُمْ فَاَفُوْزَ فَوْزًا عَظِیْمًا۔ پڑھتا رہے۔ (۲) چار رکعت نماز بہ دو سلام پڑھے۔ ہر رکعت میں الحمد کے بعد پچاس دفعہ توحید پڑھے۔ (۳) چار رکعت نماز بہ دو سلام پڑھے۔ رکعت اوّل میں الحمد کے بعد دس دفعہ آیۃ الکرسی اور رکعت دوئم میں الحمد کے بعد دس دفعہ توحید اور رکعت سوم میں الحمد کے بعد دس دفعہ فلق اور رکعت چہارم میں الحمد کے بعد دس دفعہ ناس پڑھے اور سلام کے بعد یک صد دفعہ توحید پڑھے۔ بوقت چاشت چار رکعت نماز بہ دو سلام ادا کرے ہر رکعت میں الحمد کے بعد ایک دفعہ سورۃ قدر پڑھے اور سلام کے بعد ایک ہزار دفعہ اَللّٰهُمَّ الْعَنْ قَتَلَةَ الْحُسَيْنِ وَاَصْحَابِهٖ۔ پڑھے۔ (۵) اس دن کے تمام دوران میں ایک ہزار دفعہ سورۃ توحید پڑھے۔

# رجب کے اعمال

یکم (۱) [illegible] رکعت نماز بہ دو دو سلام پڑھے۔ ہر رکعت میں الحمد

`-~³ª§¤=¾®º-=º-§=abjl=sbopflk=´¨=`^aJh^p=macJb¤®º´¸=E-ºº¶WLL¾¾¾K¡~¤º~¹K¡´²FK

ایک دفعہ اور توحید ایک دفعہ پڑھے۔ (۲) تمام ماہ کی ہر رات کو ایک ہزار دفعہ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ پڑھا کرے۔ (۳) تمام ماہ میں ایک ہزار دفعہ سورۃ توحید پڑھے۔ (۴) تمام ماہ میں چار صد دفعہ اَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ الَّذِیْ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ وَحْدَهٗ لَا شَرِیْكَ لَهٗ وَاَتُوْبُ اِلَیْهِ۔ پڑھے۔ (۵) ہر شب یا ہر روز میں تین تین بار الحمد اور آیۃ الکرسی، اور قدر اور توحید اور کافرون اور فلق اور ناس اور سُبْحَانَ اللّٰهِ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ وَلَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاللّٰهُ اَكْبَرُ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ وَاَتُوْبُ اِلَیْهِ اور اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ مُحَمَّدٍ اور اَللّٰهُمَّ اغْفِرْ لِلْمُؤْمِنِیْنَ وَالْمُؤْمِنَاتِ پڑھے اور چار

`-~³ª§¤=¾®º-=º-§=abjl=sbopflk=´¨=`^aJh^p=macJb¤®º´¸=E-ºº¶WLL¾¾¾K¡~¤º~¹K¡´²FK

صد دفعہ اَسْتَغْفِرُ اللّٰہَ رَبِّیْ وَاَتُوْبُ اِلَیْہِ پڑھے۔ (٦) دن کو روزہ رکھے
اور رات کا اکثر حصّہ جاگے۔ (٧) ماہ رجب کے جمعہ اوّل کو ایک صد دفعہ سورۃ
توحید پڑھے۔ (٨) ہر صبح اور ہر شام کو ستّر بار اَسْتَغْفِرُ اللّٰہَ رَبِّیْ وَ
اَتُوْبُ اِلَیْہِ پڑھے۔

**پانزدہم:۔** بوقت شب بارہ رکعت نماز بہ درود سلام پڑھے۔ ہر
رکعت میں الحمد ایک دفعہ اور قدر ایک دفعہ پڑھے۔ اور سلام کے بعد چار چار
دفعہ الحمد و فلق و ناس و توحید و کافرون و آیۃ الکرسی و تسبیح اربعہ پڑھے
اور بعد ازاں ایک دفعہ اَللّٰہُ اَللّٰہُ رَبِّیْ لَا اُشْرِکُ بِہٖ شَیْئًا مَاشَآءَ اللّٰہُ
لَاقُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ پڑھے۔ (٢) دن کو روزہ رکھے اور رات کا اکثر حصّہ بیداری
میں گذارے۔ (٣) تسبیح اربعہ سے مراد یہ کلمات ہیں۔ سُبْحَانَ اللّٰہِ وَالْحَمْدُ
لِلّٰہِ وَلَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَ اللّٰہُ اَکْبَرُ۔

**بست و پنجم۔** (١) دن کو روزہ رکھے اور شب بیداری کرے۔ دن
کے وقت بارہ رکعت نماز بہ دو دو سلام پڑھے۔ ہر رکعت میں الحمد ایک
دفعہ اور قدر ایک دفعہ پڑھے سلام کے بعد چار چار دفعہ الحمد اور توحید اور
فلق اور ناس اور کافرون اور تسبیح اربعہ اور لَاحَوْلَ وَلَاقُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ
الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ اور اَللّٰہُ اَللّٰہُ رَبِّیْ لَا اُشْرِکُ بِہٖ شَیْئًا اور لَا
اُشْرِکُ بِرَبِّیْ اَحَدًا پڑھے۔

**بست و ہفتم۔** اس دن آنحضرتؐ کو رسالت عطا ہوئی۔ دن کو
روزہ رکھے اور رات کو جاگے۔



# شعبان کے اعمال

١۔ تمام ماہ میں ہر روز ستّر مرتبہ اَسْتَغْفِرُ اللّٰہَ الَّذِیْ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ
الرَّحْمٰنُ الرَّحِیْمُ اَلْحَیُّ الْقَیُّوْمُ وَ اَتُوْبُ اِلَیْہِ پڑھے۔ (٢) تمام ماہ میں ایک
ہزار دفعہ لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَلَا نَعْبُدُ اِلَّا اِیَّاہُ مُخْلِصِیْنَ لَہُ الدِّیْنَ وَلَوْ
کَرِہَ الْمُشْرِکُوْنَ۔ پڑھے۔

**پانزدہم۔** (١) بوقت شب چار رکعت نماز بہ دو سلام ادا کرے۔ ہر
رکعت میں الحمد کے بعد سو مرتبہ توحید پڑھے۔ (٢) تمام رات کے دوران میں
ایک سو دفعہ سُبْحَانَ اللّٰہِ اور ایک سو دفعہ اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ اور ایک سو دفعہ اَللّٰہُ
اَکْبَرُ اور ایک سو دفعہ لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ پڑھے۔ (٣) بوقت شب دس
رکعت نماز بہ دو دو سلام پڑھے۔ ہر رکعت میں الحمد کے بعد دس دفعہ توحید
پڑھے۔ (٤) بوقتِ شب صلوٰت اور استغفار کا ورد جاری رکھے (٥)
بوقتِ شب سو رکعت نماز بہ دو دو سلام پڑھے۔ ہر رکعت میں الحمد کے
بعد دس دفعہ توحید پڑھے۔ اور سلام کے بعد دس دفعہ آیت الکرسی اور
دس دفعہ الحمد اور سو دفعہ سُبْحَانَ اللّٰہِ کہے۔

# رمضان کے اعمال

**یکم۔** دو رکعت نماز پڑھے۔ رکعتِ اوّل میں الحمد کے بعد ایک دفعہ اِنَّا فَتَحْنَا
اور دوسری رکعت میں الحمد کے بعد ایک دفعہ قدر پڑھے (٢) تمام ماہ کے دوران

میں صلوات اور استغفار اور لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ بکثرت پڑھا کرے۔

**نوزدہم:-** (۱) بوقتِ شب دو رکعت نماز پڑھے۔ ہر رکعت میں الحمد کے بعد سات دفعہ توحید پڑھے۔ اور بعد از سلام ستّر دفعہ اَسْتَغْفِرُ اللّٰہَ وَاَتُوْبُ اِلَیْہِ کہے۔ (۲) بوقتِ شب سَو رکعت نماز بہ دو دو سلام پڑھے۔ ہر رکعت میں الحمد للہ ایک دفعہ اور قدر ایک دفعہ پڑھے۔ (۳) تمام رات کے دوران میں صلوات اور استغفار اور سورۃ قدر کا ورد جاری رکھے۔ واضح ہو کہ بست و یکم اور بست و سویم کو بھی مندرجہ اعمال بجا لائے۔ کیونکہ ماہ رمضان کی ۱۹- ۲۱- ۲۳ تینوں شب ہائے قدر ہیں۔

**بست و نہم اسی۔** (۱) شب بیداری کرے۔ دو رکعت نماز پڑھے۔ رکعتِ اوّل میں الحمد کے بعد ایک سو دفعہ سورۃ توحید پڑھے۔ اور رکعت دوئم میں الحمد کے بعد ایک دفعہ سورۃ توحید پڑھے۔ اور بعد از سلام بحالت سجدہ ایک سو دفعہ اَتُوْبُ اِلَی اللّٰہِ پڑھے۔

## ذوالحجہ کے اعمال

**نہم۔** (۱) یکم سے نہم تک روزے رکھے (۲) دن کے دوران میں زیر آسمان دو رکعت نماز پڑھے۔ ہر رکعت میں الحمد ایک دفعہ اور قدر ایک دفعہ پڑھے۔ بعد از سلام چند دفعہ استغفار اور ایک دفعہ زیارت امام حسینؑ پڑھے۔ تمام دن کے دوران میں یک صد دفعہ اللہ اکبر اور ایک صد دفعہ الحمد للہ اور یک صد دفعہ سبحان اللہ اور یک صد دفعہ لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ اور



یک صد دفعہ توحید اور یک صد دفعہ قدر اور یک صد دفعہ صلوات اور یک صد دفعہ لَاحَوْلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ پڑھے۔

**ہژدہم** (۱) تمام دن صلوات اور استغفار کا ورد جاری رکھے۔ (۲) نصف ساعت پیش از زوال دو رکعت نماز پڑھے۔ رکعت اوّل میں الحمد کے بعد ایک دفعہ قدر اور رکعت دوئم میں الحمد کے بعد ایک دفعہ توحید پڑھے۔ بعد از سلام بحالت سجدہ یک صد دفعہ شُکْرًا لِلّٰہِ اور یک صد دفعہ اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ اور ایک دفعہ یہ پڑھے:- اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ عَلٰی اِکْمَالِ الدِّیْنِ وَاِتْمَامِ النِّعْمَۃِ وَرِضَا الرَّبِّ الْکَرِیْمِ وَالْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ وَالصَّلٰوۃُ عَلٰی خَیْرِ خَلْقِہٖ مُحَمَّدٍ وَّعِتْرَتِہِ الطَّاھِرِیْنَ۔ (۳) دو رکعت نماز پڑھے۔ رکعت اوّل میں ایک دفعہ الحمد اور ایک دفعہ قدر پڑھے اور رکعت دوئم میں ایک دفعہ الحمد اور ایک دفعہ توحید پڑھے بعد از سلام زیارت امام حسینؑ پڑھے۔ (۴) نصف ساعت پیش از زوال دو رکعت نماز پڑھے۔ ہر رکعت میں الحمد کے بعد دس دفعہ توحید اور دس دفعہ قدر اور دس دفعہ آیت الکرسی پڑھے بعد ازاں زیارت امام حسینؑ پڑھے، اور حسب توفیق صدقہ دے۔

**بست و چہارم۔** نصف ساعت پیش از زوال دو رکعت نماز پڑھے ہر رکعت میں الحمد کے بعد دس دفعہ توحید اور دس دفعہ قدر اور دس دفعہ آیۃ الکرسی تا خَالِدُوْن پڑھے۔ اور بعد از سلام ستّر دفعہ استغفار کرے۔

# نوروز

واضح ہو کہ یہ دن ہمیشہ ۲۱ مارچ کو واقع ہوتا ہے۔ (۱) روزہ رکھے اور حسب توفیق خیرات اور صدقہ دے (۲) بعد از زوال آفتاب چار رکعت نماز بہ دو سلام پڑھے۔ پہلی رکعت میں الحمد کے بعد دس مرتبہ سورۃ قدر پڑھے اور دوسری رکعت میں الحمد کے بعد دس مرتبہ سورۃ کافرون اور تیسری رکعت میں الحمد کے بعد دس مرتبہ توحید اور چوتھی رکعت میں الحمد کے بعد دس دفعہ فلق اور دس دفعہ ناس پڑھے۔ اور بعد از نماز سجدۂ شکر میں چند بار صلوات پڑھے (۳) یَا ذُو الْجَلَالِ وَالْاِکْرَام کا ورد تمام دن رکھے۔

(۴) تمام دن اور رات میں آیتہ الکرسی تین سو ساٹھ مرتبہ پڑھے۔

(۲) صلوات چند طریقوں سے پڑھی جاتی ہے:۔ (۱) اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ مُحَمَّدٍ (۲) اَللّٰھُمَّ اجْعَلْ صَلَوَاتِكَ وَصَلٰوۃَ مَلٰٓئِكَتِكَ وَرُسُلِكَ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ مُحَمَّدٍ (۳) اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ مُحَمَّدٍ وَّعَجِّلْ فَرَجَھُمْ اَللّٰھُمَّ اجْعَلْ صَلَوَاتِ مَلٰٓئِكَتِكَ وَحَمَلَتِ عَرْشِكَ وَجَمِیْعِ خَلْقِكَ وَسَمَآئِكَ وَاَرْضِكَ وَاَنْبِیَآئِكَ وَرُسُلِكَ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ مُحَمَّدٍ (۴) صَلَوَاتُ اللّٰہِ وَصَلَوَاتُ مَلٰٓئِكَتِہٖ وَاَنْبِیَآئِہٖ وَرُسُلِہٖ وَجَمِیْعِ خَلْقِہٖ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ مُحَمَّدٍ وَالسَّلَامُ عَلَیْہِ وَعَلَیْھِمْ وَرَحْمَۃُ اللّٰہِ وَبَرَكَاتُہٗ (۵) اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ مَنْ صَلّٰی عَلَیْہِ۔



# نماز ہائے ثواب

۱۔ **نماز محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم**:۔ یہ نماز ہر وقت پڑھ سکتا ہے۔ دو رکعت نماز ہے۔ ہر رکعت میں الحمد کے بعد پندرہ دفعہ قدر پڑھے۔ پھر رکوع میں پندرہ دفعہ قدر پڑھے۔ رکوع سے سیدھا کھڑا ہو کر قیام میں پندرہ دفعہ قدر پھر پڑھے۔ پھر سجدہ میں پندرہ دفعہ قدر پڑھے۔ سجدہ سے اُٹھ کر قعود میں پندرہ دفعہ قدر پڑھے۔ پھر دوسرے سجدہ میں پندرہ دفعہ قدر پڑھے۔ پھر سجدہ سے اُٹھ کر قعود میں پندرہ دفعہ قدر پڑھے۔ گویا ایک رکعت میں مجموعاً ایک سو پانچ دفعہ قدر پڑھے۔ اسی طرح دوسری رکعتِ نماز ختم کرے تاکہ دو سو دس (۲۱۰) دفعہ قدر پڑھی جائے۔

۲۔ **نماز فاطمہ صلوٰۃ اللہ تعالیٰ علیہا**:۔ یہ دو رکعت نماز جب چاہے پڑھے پہلی رکعت میں الحمد کے بعد یک صد مرتبہ قدر پڑھے اور دوسری رکعت میں الحمد کے بعد یک صد مرتبہ توحید پڑھے۔

۳۔ **نمازِ علی علیہ السلام**:۔ یہ چار رکعت نماز بہ دو سلام ہے جب چاہے پڑھے۔ ہر رکعت میں الحمد کے بعد پچاس دفعہ توحید پڑھے۔

۴۔ **نمازِ جعفر طیارؓ**:۔ یہ نماز چار رکعت بہ دو سلام ہے جب چاہے پڑھے۔ ہر رکعت میں الحمد کے بعد ایک دفعہ توحید پڑھے۔ اور ہر بار توحید کے بعد پندرہ مرتبہ تسبیح اربعہ پڑھے۔ پھر رکوع میں اور رکوع سے اُٹھ کر قیام میں اور دونوں سجدوں میں اور سجدوں سے اُٹھ کر قعود میں

`-~³ª§¤=¾®º-=º-§=abjl=sbopflk=´¨=`^aJh^p=macJb¤®º´¸=E-ºº¶WLL¾¾¾K¡~¤°~¹K¡´²FK



دس دس مرتبہ تسبیح اربعہ پڑھے۔ پھر رکوع میں اور رکوع سے اُٹھ کر
قیام میں اور دونوں سجدوں میں اور سجدوں سے اُٹھ کر قعود میں
دس دس مرتبہ تسبیح اربعہ پڑھے۔ گویا ہر رکعت میں مجموعاً ۷۵ مرتبہ
پڑھے۔ اور کل نماز میں تسبیح اربعہ کی تعداد تین سو ہوگی۔ نماز کے
بعد یک صد مرتبہ مَاشَآءَ اللّٰہُ لَاقُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ پڑھے۔

**۵۔ نمازِ مغفرت والدین** :۔ یہ دو رکعت نماز جب چاہے پڑھے۔
خواہ مرحوم والد کے لئے پڑھے۔ خواہ مرحوم والدہ کے لئے اور خواہ
دونوں کے لئے۔ ہر طرح جائز ہے۔ ہر رکعت میں الحمد کے بعد تیس دفعہ
رَبِّ ارْحَمْهُمَا كَمَا رَبَّيَانِيْ صَغِيْرًا پڑھے بعد از سلام یہی کلمہ
دس دفعہ پھر پڑھے۔ (۲) یہ دو رکعت نماز جب چاہے پڑھے
پہلی رکعت میں الحمد کے بعد ایک دفعہ قدر اور دوسری رکعت میں
الحمد کے بعد ایک دفعہ کوثر پڑھے۔

**۶۔ نمازِ اوّل ماہ** ۔ یہ نماز دو رکعت ہے۔ پہلی رکعت میں الحمد
کے بعد تیس دفعہ توحید پڑھے۔ دوسری رکعت میں الحمد کے بعد تیس
دفعہ قدر پڑھے۔ حسبِ توفیق صدقہ دے۔

**۷۔ نمازِ آیات** :۔ یہ نماز واجب ہے۔ کسوف اور خسوف اور
زلزلہ اور غیر معمولی آندھی کے وقت پڑھی جاتی ہے۔ مذکورہ آثار کے
گزر جانے کے بعد بھی اس کا ادا کرنا واجب ہے۔ یہ نماز دو رکعت
ہے پہلی رکعت میں الحمد ایک دفعہ اور سورۃ توحید ایک دفعہ پڑھے پھر رکوع



سے اُٹھ کر قیام میں الحمد ایک دفعہ اور وہی سورۃ ایک دفعہ پڑھے۔
پھر رکوع سے اُٹھ کر قیام میں الحمد ایک دفعہ اور وہی سورۃ ایک دفعہ
پڑھے۔ پھر رکوع سے اُٹھ کر قیام میں الحمد ایک دفعہ اور وہی سورۃ
ایک دفعہ پڑھے۔ اسی طرح پانچ رکوع کرے اور پھر سجدہ کرے۔ اسی
طرح دوسری رکعت ختم کرے۔ گویا مجموعاً دس رکوع کرے۔ ہر دوسرے
رکوع سے پہلے دُعائے قنوت پڑھے۔ یعنی مجموعاً پانچ قنوت ادا کرے۔

**۸۔ نمازِ نذر یا عہد**۔ یہ دو رکعت نماز ہے۔ جب چاہے پڑھے۔
نیت کرنے میں واجب قُرْبَةً اِلَى اللّٰہِ کہے۔

**۹۔ استخارۂ تسبیح** :۔ جب کسی کام میں متردد ہو تو ایک دفعہ الحمد للہ
اور تین دفعہ [illegible] صلوات پڑھے اور تسبیح کے چند دانے
`-~³ª§¤=¾®º-=º-§=abjl=sbopflk=´¨=`^aJh^p=macJb¤®º´¸=E-ºº¶WLL¾¾¾K¡~¤°~¹K¡´²FK
دونوں ہاتھوں کے درمیان پکڑلے۔ دانوں کو دو دو کرکے شمار کرتا
جاوے۔ اگر ایک دانہ باقی بچے تو اُس کام کو اختیار کرے ورنہ نہ کرے
استخارہ کرنے سے پہلے وضو کرے۔

**۱۰۔ سجدۂ شکر** :۔ نماز کے بعد دایاں رخسارہ اور پھر بایاں رخسارہ
جائے نماز پر رکھ کر دس دفعہ یَا رَبِّ کہے۔ بعد ازاں ماتھے کے بل
تین دفعہ شُکْرًا لِلّٰہِ کہے۔

**۱۱۔ نمازِ تہجد** :۔ اس کا وقت موسم گرما میں رات کے ½۱۲ بجے
سے ۴ بجے صبح تک، اور موسم سرما میں رات کے ½۱۲ بجے سے
۶ بجے صبح تک ہے۔ بیٹھ کر یا کھڑا ہو کر پڑھنا دونوں طرح جائز

`-~³ª§¤=¾®º-=º-§=abjl=sbopflk=´¨=`^aJh^p=macJb¤®º´¸=E-ºº¶WLL¾¾¾K¡~¤°~¹K¡´²FK

ہے ۔ نماز فجر کے بعد قضا بھی پڑھی جا سکتی ہے نماز عشا کے بعد پیش از نیم
شب بھی پڑھنا درست ہے ۔ قنوت اور رکوع اور سجود میں ان کے اپنے
کلمات کہنے سے پہلے ایک دفعہ :- بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ
وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى
مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهِ الطَّيِّبِيْنَ پڑھ لیا کرے ۔ اس نماز کی گیارہ رکعتیں ہیں
جن کی تفصیل یہ ہے ۔

آٹھ رکعت نماز بہ دو دو سلام پڑھے ۔ ہر پہلی رکعت میں ایک دفعہ
الحمد اور ایک دفعہ توحید پڑھے ۔ اور ہر دوسری رکعت میں ایک دفعہ
الحمد اور ایک دفعہ کافرون پڑھے اور نیز ہر دوسری رکعت میں قنوت
بھی پڑھے ۔ یہ آٹھ رکعتیں ختم کرنے کے بعد ایک دفعہ تسبیح فاطمہؑ پڑھے ۔

پھر دو رکعت نماز بہ نیت شفع پڑھے ۔ پہلی رکعت میں ایک دفعہ الحمد
اور ایک دفعہ فلق پڑھے اور دوسری رکعت میں ایک دفعہ الحمد اور ایک
دفعہ ناس پڑھے ۔

پھر ایک رکعت نماز بہ نیت نماز وتر پڑھے ۔ الحمد کے بعد تین تین دفعہ
توحید و فلق و ناس پڑھے ۔ پھر قنوت کو بہ گریہ و زاری پڑھے ۔ بعد از
سلام یک صد دفعہ اَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ رَبِّيْ وَاَتُوْبُ اِلَيْهِ کہے ۔ پھر
تین سو دفعہ اَلْعَفْوَ کہے اور بعد ازاں چالیس مومنین اور مومنات کے
حق میں چالیس نام بنام دعائے مغفرت کرے ۔

**تسبیح فاطمہؑ** یہ ہے :- اَللّٰهُ اَكْبَرُ چونتیس دفعہ اور اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ



تینتیس دفعہ اور سُبْحَانَ اللّٰهِ تینتیس دفعہ اور لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ ایک دفعہ پڑھے ۔

۱۳۔ نصف شب تاریک کو چار رکعت نماز بہ یک سلام پڑھے ۔ ہر رکعت
میں الحمد کے بعد کوئی سورت ایک دفعہ پڑھے بعد از سلام بہ حالت سجدہ یک
دفعہ مَا شَآءَ اللّٰهُ کہے ۔

۱۴۔ چار رکعت نماز بہ یک سلام بعد از زوال آفتاب پڑھے ۔ ہر رکعت
میں الحمد ایک دفعہ اور آیۃ الکرسی ایک دفعہ پڑھے ۔

۱۵۔ لباس جدید پر دس دفعہ قدر اور دس دفعہ توحید اور دس دفعہ کافرون
کو پانی پر دم کر کے چھڑک لیا جائے ۔ موجب نزول برکات ہوگا ۔

۱۶۔ کسی نعمت کے حصول پر دو رکعت نماز بہ نیت نماز شکرانہ ادا کرے ۔
رکعتِ اوّل میں الحمد کے بعد ایک دفعہ توحید اور رکعتِ دوئم میں الحمد کے بعد
ایک دفعہ کافرون پڑھے لیکن یاد رہے کہ پہلی رکعت کے رکوع اور سجود
میں ایک دفعہ یا چند دفعہ اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ شُكْرًا شُكْرًا وَّحَمْدًا ۔ اور
دوسری رکعت کے رکوع اور سجود میں ایک دفعہ یا چند دفعہ اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ
الَّذِيْ اسْتَجَابَ دُعَآئِيْ وَاَعْطَانِيْ مَسْئَلَتِيْ ۔ کہے ۔

۱۷۔ چار رکعت نماز بہ یک سلام جب چاہے پڑھے ۔ پہلی رکعت میں
الحمد کے بعد پچیس دفعہ توحید اور دوسری رکعت میں الحمد کے بعد پچاس مرتبہ
توحید اور تیسری رکعت میں الحمد کے بعد پچھتر دفعہ توحید اور چوتھی رکعت
میں الحمد کے بعد یک صد دفعہ توحید پڑھے ۔

۱۸۔ غسل کر کے پاکیزہ لباس پہنے اور خوشبو لگائے دو رکعت نماز زیر آسمان

پڑھے پہلی رکعت میں الحمد کے بعد پندرہ دفعہ توحید پڑھے۔ پھر رکوع اور بعد از رکوع قیام میں پہلے سجدہ میں اور بعد از سجدہ قعود میں اور دوسرے سجدہ میں اور بعد از سجدہ قعود میں پندرہ پندرہ دفعہ توحید پڑھے۔ گویا مجموعاً ایک سو پانچ دفعہ توحید پڑھے اسی طرح دوسری رکعت ختم کرے۔ یعنی کُل نماز میں دو سو دس دفعہ توحید پڑھے بعد از سلام پھر پندرہ دفعہ توحید پڑھے۔ اور بحالت سجدہ ایک دفعہ یہ پڑھے :- اَللّٰھُمَّ اِنَّ کُلَّ مَعْبُوْدٍ مِنْ لَدُنْ عَرْشِكَ اِلٰی قَرَارِ اَرْضِكَ فَھُوَ بَاطِلٌ سِوَاكَ فَاِنَّكَ اَنْتَ اللّٰہُ الْحَقُّ الْمُبِیْنَ اِقْضِ لِیْ حَاجَتِیْ (یہاں اپنی زبان میں اپنی حاجت بیان کرے) اَلسَّاعَۃُ اَلسَّاعَۃُ۔ یہ نماز بغرض تحصیل ثواب و بغرض طلب حاجات اکسیر کا حکم رکھتی ہے۔

۱۹۔ قبر پر گیارہ دفعہ توحید اور پندرہ دفعہ آیۃ الکرسی پڑھ کر دُعائے مغفرت کرنے سے مرحوم کے لئے باعثِ مغفرت اور اپنے لئے سعادت دارین کا ذریعہ ہے۔

۲۰۔ بہترین اوقاتِ دُعا یہ ہیں :- ابر، بارش، بوقت مصالحت مومنین بعد نماز، گریہ بوجہ خوفِ خدا، علی الصبح، غروب آفتاب جبکہ نیم قرص آفتاب غروب ہو چکی ہو۔ بوقت اذان، بوقتِ زوال آفتاب، بعد از صدقہ، شب جمعہ عشا، نیم شب، غروب آفتاب بروز جمعہ، بوقت افطار روزہ۔ اور دُعا کے شرائط یہ ہیں :-

(۱) دُعا کے با اثر ہونے پر پُورا یقین رکھے (۲) کچھ خیرات کرے (۳)



نوافل کی مَنت مانے (۴) اصل دُعا کو شروع کرنے سے پہلے خدا کی تسبیح و تقدیس و تہلیل و تحمید کرے۔ (۵) کثرتِ استغفار کرے۔ (۶) دُعا کے اوّل و آخر میں چند بار صلوات پڑھے (۷) پیش از آغاز دُعا پاک و پاکیزہ ہو لے۔

۲۱۔ آدھی رات کو غسل کرے، ایک پاک اور اچھوتی چادر اُپنے بدن پر لپیٹے بدن پر صرف یہی چادر ہو پھر پاک اور نئے مصلّے پر کھڑا ہو کر سَر برہنہ زیر آسمان دو رکعت نماز پڑھے۔ پہلی رکعت میں الحمد کے بعد ایک ہزار دفعہ توحید پڑھے۔ دوسری رکعت میں الحمد کے بعد ایک دفعہ توحید پڑھے۔ پھر دس دفعہ یَا رَبِّ کہے۔ پھر ایک سانس میں یَارَبِّیْ یَا اَللّٰہُ کہے۔ پھر دس دفعہ " یا اللہ " کہے۔ یہ نماز دونوں امور ثواب اور طلبِ حاجات کو نہایت قوی اثر رکھتی ہے۔

۲۲۔ چہاردہ معصومؑ کے انوار تخلیقِ موجودات سے کئی ہزار سال پہلے تسبیحِ خدا میں مشغول تھے۔ اِن انوار نے بارہ حجاب طے فرمائے، اور ہر حجاب میں ایک مخصوص تسبیح پڑھی جو مندرجہ ذیل ہیں :- (۱) سُبْحَانَ رَبِّیَ الْاَعْلٰی۔ (۲) سُبْحَانَ عَالِمِ السِّرِّ (۳) سُبْحَانَ مَنْ ھُوَ قَائِمٌ لَا یَلْھُوْ (۴) سُبْحَانَ الرَّفِیْعِ الْاَعْلٰی (۵) سُبْحَانَ مَنْ ھُوَ دَائِمٌ لَا یَسْھُوْ (۶) سُبْحَانَ مَنْ ھُوَ غَنِیٌّ لَا یَفْتَقِرُ (۷) سُبْحَانَ الْعَلِیْمِ الْکَرِیْمِ (۸) سُبْحَانَ ذِی الْعَرْشِ الْعَظِیْمِ (۹) سُبْحَانَ رَبِّ الْعِزَّۃِ عَمَّا یَصِفُوْنَ (۱۰) سُبْحَانَ ذِی الْمُلْكِ وَالْمَلَکُوْتِ (۱۱) سُبْحَانَ اللّٰہِ وَ بِحَمْدِہٖ

۲۲۔ سُبْحَانَ رَبِّیَ الْعَظِیْمِ وَبِحَمْدِہٖ ۔ پس اگر ہر روز ایک کلمہ کو ایک ہزار بار پڑھا کرے تو بارہ روز کے بعد جو چاہے حاصل کرے۔

۲۳۔ آنحضرتؐ ہر روز تین سو ساٹھ دفعہ اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ کَثِیْرًا عَلٰی کُلِّ حَالٍ ۔ پڑھا کرتے تھے۔

۲۴۔ آنحضرتؐ دوران شب میں کئی دفعہ جاگتے۔ نمازیں پڑھتے اور آسمان کی طرف نگاہ کرکے سورۃ عمران کی آخری آیات کو تلاوت فرماتے اور نیز ہر ایک خورد و نوش سے پہلے بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ پڑھتے اور اختتام پر اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ وَصَلَّی اللّٰہُ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّاٰلِہِ الطَّیِّبِیْنَ پڑھتے۔

۲۵۔ تین بجے رات کے کلام ذیل کو یک صد مرتبہ پڑھنے نزول برکات کا باعث ہوگا۔ سُبْحَانَ الْمَلِکِ الْقُدُّوْسِ ۔ سُبْحَانَ اللّٰہِ الْکَبِیْرِ الْمُتَعَالِ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ ۔

۲۶۔ خطرہ کے وقت حَسْبُنَا اللّٰہُ وَنِعْمَ الْوَکِیْلُ اور اندیشہ کے وقت اُفَوِّضُ اَمْرِیْ اِلَی اللّٰہِ اور غم والم کے وقت لَآ اِلٰہَ اِلَّا اَنْتَ سُبْحَانَکَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ ط اور تنگیٔ رزق کے وقت مَاشَآءَ اللّٰہُ لَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ ط اور مقام ویران میں بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ یَا مَالِکِ یَوْمِ الدِّیْنِ اِیَّاکَ نَعْبُدُ وَ اِیَّاکَ نَسْتَعِیْنُ وَصَلَّی اللّٰہُ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّاٰلِہِ الطَّیِّبِیْنَ پڑھا کرے۔

۲۷۔ بعد از نماز فجر بلا فاصلہ ایک مرتبہ الحمد اور تین مرتبہ توحید پڑھ کر حضرت سلمانؓ فارسی کو اس کا ثواب ہدیہ کرے اور یک صد مرتبہ یہ پڑھے:۔ بِسْمِ اللّٰہِ



الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ یَا قَدِیْمُ یَا دَائِمُ یَا فَرْدُ یَا وِتْرُ یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ یَا وَاحِدُ یَا صَمَدُ یَا مَنْ لَّمْ یَلِدْ وَلَمْ یُوْلَدْ وَلَمْ یَکُنْ لَّہٗ کُفُوًا اَحَدٌ ۔

۲۸۔ چالیس روز تک ہر روز ستر مرتبہ یہ رباعی پڑھا کرے۔ ظہور عجائبات ہوگا۔

نَادِ عَلِیًّا مَظْہَرَ الْعَجَائِبِ    تَجِدْہُ عَوْنًا لَّکَ فِی النَّوَائِبِ

کُلُّ ھَمٍّ وَّ غَمٍّ سَیَنْجَلِیْ !    بِوَلَایَتِکَ یَا عَلِیُّ اَدْرِکْنِیْ

۲۹۔ **نماز ادائے حق العباد**:۔ یہ نماز چار رکعت بہ دو سلام ہے ہر وقت پڑھی جا سکتی ہے۔ رکعتِ اول میں ایک دفعہ الحمد اور پچیس دفعہ توحید اور دوئم میں ایک دفعہ الحمد اور پچاس دفعہ توحید اور رکعتِ سوم میں ایک دفعہ الحمد اور پچھتر دفعہ توحید اور رکعتِ چہارم میں ایک دفعہ الحمد اور ایک صد مرتبہ توحید پڑھے۔ اور اختتام نماز پر چند دفعہ استغفار کرے۔

۳۰۔ **نماز نجات از عذاب قبر**:۔ نماز عشاء کے بعد دو رکعت نماز پڑھے ہر رکعت میں الحمد ایک دفعہ اور قدر تین۳ دفعہ پڑھے۔ بعد از سلام سجدہ میں یہ کہے:۔ اَللّٰھُمَّ لَا تَذَرْنِیْ فَرْدًا فِی الْقَبْرِ وَاَنْتَ خَیْرُ الْوَارِثِیْنَ ۔ اس نماز کو اکثر پڑھا کریں۔ تاکہ عذاب قبر سے مخلصی حاصل ہو۔

۳۱۔ **نماز عفو**۔ دو رکعت ہے۔ ہر رکعت میں ایک مرتبہ الحمد اور ایک دفعہ سورۃ قدر پڑھے۔ پھر سورۃ قدر کے بعد اور ہر ایک رکوع میں اور ہر رکوع سے کھڑے ہو کر قیام اور ہر سجدہ کے بعد قعود میں دس دس دفعہ اَلْعَفْوَ اَلْعَفْوَ پڑھے۔ اور اس کی مداومت سے گناہانِ گذشتہ معاف ہو جائیں گے۔

**۳۲- نمازِ شبِ دفن :-** مردہ کو دفن کرنے کے بعد اسی رات کو دو رکعت نماز پڑھے۔ رکعتِ اوّل میں ایک دفعہ سورۃ الحمد اور ایک دفعہ آیۃ الکرسی تا هُمْ فِيهَا خَالِدُوْنَ پڑھے۔ اور رکعت دوئم میں ایک دفعہ الحمد اور دس مرتبہ سورۃ قدر پڑھے۔ اور بعد از سلام ایک دفعہ یہ کہے :- اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّ ابْعَثْ ثَوَابَهَا اِلٰى قَبْرِ فُلَانٍ ۔

( یہ نماز مغرب اور عشاء کے درمیان پڑھے )

**۳۳- نمازِ قضائے عمری :-** شب دوشنبہ کو پچاس رکعت نماز بہ دو دو رکعت پڑھے۔ ہر رکعت میں ایک دفعہ الحمد اور گیارہ دفعہ توحید پڑھے۔ اور ہر نماز کے بعد سو مرتبہ استغفار اور سو مرتبہ صلوات پڑھے۔

**۳۴- نمازِ قضائے عمری :-** جمعہ کے دن چار رکعت نماز ایک سلام سے پڑھے۔ ہر ایک رکعت میں ایک دفعہ الحمد اور پچیس دفعہ توحید اور ایک دفعہ آیۃ الکرسی اور پندرہ دفعہ کوثر پڑھے۔

# اِسمائے اعظم

۱- بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

۲- الحمد ، اخلاص ، آیۃ الکرسی ، قدر ۔

۳- يَا حَيُّ يَا قَيُّوْمُ ۔



۴- اَللّٰهُمَّ بِاَنَّ لَكَ الْحَمْدُ لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ يَا حَنَّانُ يَا بَدِيْعَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ يَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ ۔

۵- اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَسْئَلُكَ بِاِسْمِكَ الْحُسْنٰى كُلِّهَا مَا عَلِمْتُ مِنْهَا وَمَا لَمْ اَعْلَمْ وَاَسْئَلُكَ بِاِسْمِ الْكَبِيْرِ الْاَكْبَرِ ۔

۶- اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَسْئَلُكَ بِاِسْمِكَ يَا اَللّٰهُ يَا اَللّٰهُ يَا اَللّٰهُ يَا اَللّٰهُ يَا اَللّٰهُ لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ ۔

۷- اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَسْئَلُكَ بِاِسْمِكَ الْمَخْزُوْنِ الْمَكْنُوْنِ الْمُطَهَّرِ الطَّاهِرِ الْمُقَدَّسِ ۔

۸- يَا فَارِجَ الْهَمِّ وَيَا كَاشِفَ الْغَمِّ وَيَا مُوْفِي الْعَهْدِ وَيَا حَيُّ لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ ۔

۹- اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَسْئَلُكَ بِاِسْمِكَ الْحُسْنٰى مَا عَلِمْتُ مِنْهَا وَمَا لَمْ اَعْلَمْ وَاَسْئَلُكَ بِاِسْمِكَ الْاَعْظَمِ الَّذِيْ اِذَا دُعِيْتَ بِهٖ اَجَبْتَ وَاِذَا سُئِلْتَ بِهٖ اَعْطَيْتَ فَاِنَّ لَكَ الْحَمْدُ لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ الْحَنَّانُ الْمَنَّانُ بَدِيْعُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ يَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ ۔

۱۰- يَا اَللّٰهُ يَا اَللّٰهُ يَا اَللّٰهُ وَحْدَكَ لَا شَرِيْكَ لَكَ اَنْتَ الْمَنَّانُ بَدِيْعُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ذُو الْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ وَذُو الْاَسْمَآءِ الْعِظَامِ وَذُو الْعِزِّ الَّذِيْ لَا يُرَامُ وَاِلٰهُكُمْ اِلٰهٌ وَّاحِدٌ لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الرَّحْمٰنُ الرَّحِيْمُ وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ اَجْمَعِيْنَ ۔

۱۱- بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ يَا اَللّٰهُ يَا اَللّٰهُ يَا اَللّٰهُ يَا رَحْمٰنُ يَا رَحْمٰنُ يَا رَحْمٰنُ يَا نُوْرُ يَا نُوْرُ يَا نُوْرُ يَا ذَا الطَّوْلِ يَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ ۔

۱۲۔ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ وَصَلَّی اللّٰهُ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ اٰلِهِ الطَّیِّبِیْنَ۔

۱۳۔ اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ۔

# جمعرات کے اعمال

۱۔ شب جمعرات میں چار رکعت نماز بہ دو دو سلام پڑھے۔ ہر رکعت میں سات دفعہ الحمد اور ایک دفعہ قدر پڑھے۔ بعد از سلام یک صد دفعہ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ اٰلِ مُحَمَّدٍ اور ایک صد دفعہ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی جِبْرَائِیْلَ پڑھے۔

۲۔ نماز مغرب اور نماز عشاء کے درمیان شب جمعرات میں دو رکعت نماز پڑھے۔ ہر رکعت میں الحمد ایک دفعہ اور آیۃ الکرسی پانچ دفعہ اور چاروں قل (توحید، فلق، ناس، کافرون) پندرہ پندرہ دفعہ پڑھے۔ بعد از سلام پندرہ دفعہ استغفار کرے۔ اور پھر ایک دفعہ کہے۔ اَللّٰهُمَّ اجْعَلْ ثَوَابَهُمَا لِوَالِدَیَّ اور والدین کے لئے دعائے مغفرت کرے۔

۳۔ شب جمعرات میں نماز مغرب اور نماز عشاء کے درمیان دو رکعت نماز پڑھے۔ ہر رکعت میں الحمد کے بعد پانچ پانچ دفعہ آیۃ الکرسی و قدر و توحید و فلق و ناس پڑھے۔ بعد از سلام پندرہ دفعہ استغفار کرکے والدین کے حق میں دعائے مغفرت کرے۔



۴۔ جمعرات کے دن میں چار رکعت نماز بہ دو سلام پڑھے۔ ہر رکعت میں الحمد سات دفعہ اور قدر ایک دفعہ پڑھے۔ بعد از سلام یک صد دفعہ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ اٰلِ مُحَمَّدٍ اور ایک صد دفعہ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی جِبْرَائِیْلَ پڑھے۔

۵۔ جمعرات کے دن میں دو رکعت نماز پڑھے۔ ہر رکعت میں الحمد ایک دفعہ اور اِذَا جَآءَ نَصْرُ اللّٰهِ پانچ مرتبہ پڑھے۔

۶۔ جمعرات کے روز میں چار رکعت نماز بہ دو دو سلام پڑھے۔ پہلی رکعت میں الحمد ایک دفعہ اور توحید گیارہ دفعہ اور دوسری رکعت میں الحمد ایک دفعہ اور توحید اکیس دفعہ اور تیسری رکعت میں الحمد ایک دفعہ اور توحید اکتیس دفعہ اور چوتھی رکعت میں الحمد ایک دفعہ اور توحید اکتالیس دفعہ پڑھے۔ اور بعد از سلام اکیاون دفعہ توحید اور اکیاون دفعہ صلوات پڑھے۔ اور بعد ازاں سجدہ میں یک صد دفعہ "یا اللہ" کہے۔

۷۔ جمعرات کے روز میں ظہر اور عصر کے درمیان دو رکعت نماز پڑھے۔ ہر رکعت میں الحمد کے بعد یک صد دفعہ آیۃ الکرسی پڑھے، اور بعد از سلام یک صد دفعہ استغفار اور یک صد دفعہ صلوات پڑھے۔

۸۔ بعد از عصر چالیس دفعہ توحید اور چالیس دفعہ استغفار پڑھے۔

# جمعہ کے اعمال

۱۔ شب جمعہ میں چار رکعت نماز بہ دو سلام پڑھے۔ ہر رکعت میں الحمد کے بعد

چالیس دفعہ سورۃ کافرون پڑھے۔

۲۔ شب جمعہ میں مغرب اور عشاء کے درمیان بارہ رکعت نماز بہ دو دو سلام پڑھے۔ ہر رکعت میں الحمد کے بعد چالیس دفعہ توحید پڑھے۔

۳۔ شب جمعہ میں دو رکعت نماز پڑھے۔ ہر رکعت میں الحمد کے بعد پندرہ مرتبہ سورۃ زلزال پڑھے۔

۴۔ شب جمعہ میں دو رکعت نماز پڑھے۔ ہر رکعت میں الحمد کے بعد پچاس دفعہ توحید پڑھے اور بعد از سلام ایک دفعہ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلَی النَّبِیِّ الْعَرَبِیِّ۔

۵۔ شب جمعہ درمیان مغرب وعشاء دو رکعت نماز پڑھے۔ پہلی رکعت میں الحمد کے بعد دس مرتبہ کہے۔ رَبَّنَا اغْفِرْلِیْ وَلِوَالِدَیَّ وَلِلْمُؤْمِنِیْنَ یَوْمَ یَقُوْمُ الْحِسَابُ اور دوسری رکعت میں الحمد کے بعد دس مرتبہ کہے: رَبِّ اغْفِرْلِیْ وَلِوَالِدَیَّ وَلِمَنْ دَخَلَ بَیْتِیَ مُؤْمِنًا وَّلِلْمُؤْمِنِیْنَ وَالْمُؤْمِنٰتِ۔ پھر نماز کے بعد دس دفعہ ہاتھ اٹھا کر یہ کہے: رَبِّ ارْحَمْھُمَا کَمَا رَبَّیَانِیْ صَغِیْرًا۔

۶۔ شب جمعہ میں بوقت نصف شب غسل کرے۔ اور دو رکعت نماز پڑھے۔ ہر رکعت میں الحمد ایک دفعہ اور توحید ایک دفعہ پڑھے، لیکن اِیَّاکَ نَعْبُدُ وَاِیَّاکَ نَسْتَعِیْنُ کو دونوں رکعتوں میں سو سو دفعہ پڑھے، اور کلمات رکوع وسجود کو سات سات مرتبہ پڑھے۔

۷۔ شب جمعہ میں یَا بَدِیْعَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ کو ایک ہزار دفعہ کہے۔

۸۔ بروز جمعہ چار رکعت نماز بہ دو دو سلام پڑھے۔ ہر رکعت میں الحمد کے بعد ایک دفعہ قدر پڑھے، اور بعد از سلام یک صد دفعہ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ



وَّاٰلِ مُحَمَّدٍ اور یک صد دفعہ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی جِبْرَائِیْلَ کہے۔

۹۔ بروز جمعہ چار رکعت نماز بہ یک سلام پڑھے۔ ہر رکعت میں الحمد کے بعد توحید پچاس دفعہ پڑھے۔

۱۰۔ بروز جمعہ بعد از عصر دو رکعت نماز پڑھے۔ پہلی رکعت میں الحمد کے بعد پچیس پچیس دفعہ آیۃ الکرسی اور فلق پڑھے اور دوسری رکعت میں الحمد کے بعد پچیس پچیس دفعہ توحید اور ناس پڑھے۔ اور بعد از سلام پانچ دفعہ لَاحَوْلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ کہے۔

۱۱۔ بروز جمعہ ظہر اور عصر کے درمیان صلوات اور مغرب کے درمیان استغفار کا ورد جاری رکھے۔

۱۲۔ بروز جمعہ بعد از طلوع آفتاب دو رکعت نماز پڑھے۔ پہلی رکعت میں الحمد کے بعد سات دفعہ فلق اور دوسری رکعت میں الحمد کے بعد سات دفعہ ناس پڑھے۔ اور بعد از سلام سات دفعہ آیۃ الکرسی پڑھے۔ پھر آٹھ رکعت نماز بہ دو سلام پڑھے ہر رکعت میں الحمد کے بعد ایک دفعہ اِذَا جَآءَ نَصْرُ اللّٰہِ اور پچیس دفعہ توحید پڑھے اور بعد از سلام ستر بار سُبْحَانَ رَبِّ الْعَرْشِ الْکَرِیْمِ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ پڑھے۔

۱۳۔ بروز جمعہ وقت عصر سے غروب آفتاب تک متواتر یَا اَللّٰہُ یَا رَحْمٰنُ یَا رَحِیْمُ ۔ کا ورد جاری رکھے، اور بعد ازاں سجدہ میں طلب حاجت کرے۔

`-~³ª§¤=¾®º-=º-§=abjl=sbopflk=´¨=`^aJh^p=macJb¤®º´¸=E-ºº¶WLL¾¾¾Ki~¤º~¹Ki´²FK



۱۴- شب جمعہ اور روز جمعہ کے دوران میں ایک ہزار دفعہ صلوات پڑھے۔

# شنبہ کے اعمال

۱- شب شنبہ میں چار رکعت نماز بہ دو سلام پڑھے۔ ہر رکعت میں الحمد کے بعد تین دفعہ آیۃ الکرسی اور تین دفعہ توحید پڑھے بعد از سلام تین دفعہ آیۃ الکرسی پڑھے۔

۲- بروز شنبہ چار رکعت نماز بہ دو سلام پڑھے۔ ہر رکعت میں الحمد کے بعد تین دفعہ کافرون پڑھے۔ بعد از سلام تین دفعہ آیۃ الکرسی پڑھے۔

# یک شنبہ کے اعمال

۱- شب یک شنبہ میں چار رکعت نماز بہ دو سلام پڑھے۔ ہر رکعت میں ایک ایک دفعہ توحید و آیۃ الکرسی پڑھے۔

۲- بروز یک شنبہ چار رکعت نماز بہ دو سلام پڑھے، ہر رکعت میں الحمد کے بعد آیۃ " آمَنَ الرَّسُوْلُ " تا آخر سورۃ بقر پڑھے۔

# دوشنبہ کے اعمال

۱- شب دوشنبہ میں پچاس رکعت نماز بہ دو سلام پڑھے۔ ہر رکعت میں الحمد ایک دفعہ اور توحید ایک دفعہ پڑھے۔ بعد از سلام آخر یک صد مرتبہ استغفار کرے اس نماز کے پڑھنے سے تمام عمر کی قضا شدہ نمازیں ادا ہو جاتی ہیں۔

۲- شب دوشنبہ میں دو رکعت نماز پڑھے ہر رکعت میں الحمد گیارہ دفعہ اور فلق پندرہ دفعہ اور ناس پندرہ دفعہ پڑھے بعد از سلام آیۃ الکرسی پندرہ دفعہ پڑھے۔

۳- بروز شنبہ چار رکعت نماز بہ دو سلام پڑھے۔ ہر رکعت میں الحمد سات دفعہ اور قدر ایک دفعہ پڑھے بعد از سلام یک صد دفعہ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ مُحَمَّدٍ اور یک صد دفعہ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی جِبْرَائِیْلَ پڑھے۔

`-~³ª§¤=¾®º-=º-§=abjl=sbopflk=´¨=`^aJh^p=macJb¤®º´¸=E-ºº¶WLL¾¾¾Ki~¤º~¹Ki´²FK

# سہ شنبہ کے اعمال

۱- شب سہ شنبہ میں دو رکعت نماز پڑھے۔ ہر رکعت میں ایک ایک دفعہ الحمد و آیۃ الکرسی و آیۃ شَھِدَ اللّٰہُ از سورۃ آل عمران پڑھے۔

۲- بروز سہ شنبہ بعد از ظہر بیس رکعت نماز بہ دو دو سلام پڑھے۔ ہر رکعت میں الحمد کے بعد ایک دفعہ آیۃ الکرسی اور تین دفعہ توحید پڑھے۔

# چہار شنبہ کے اعمال

۱- شب چہار شنبہ میں دو رکعت نماز پڑھے۔ ہر رکعت میں ایک ایک دفعہ الحمد اور توحید اور قدر اور آیۃ الکرسی پڑھے۔

`-~³ª§¤=¾®º-=º-§=abjl=sbopflk=´¨=`^aJh^p=macJb¤®º´¸=E-ºº¶WLL¾¾¾Ki~¤º~¹Ki´²FK

۲- بروز چہارشنبہ بارہ رکعت نماز بہ دو دو سلام پڑھے۔ ہر رکعت میں تین تین دفعہ الحمد و توحید و فلق و ناس پڑھے۔

۳- بروز چہارشنبہ پیش از زوال چار رکعت نماز بہ دو دو سلام پڑھے۔ پہلی رکعت میں الحمد کے بعد سورۃ قدر پچیس مرتبہ پڑھے۔ باقی رکعتوں میں الحمد کے بعد ایک ایک دفعہ کوئی سورۃ پڑھے۔

# طلب فرزند

۱- جب زوجہ کو حمل ہو تو اُسے قبلہ رُو کھڑا کرے۔ اور آیۃ الکرسی پڑھے اور اس کے پہلوئے راست پر ہاتھ رکھ کر ایک دفعہ کہے اَللّٰھُمَّ قَدْ سَمَّیْتُہٗ مُحَمَّدًا پس مولود کا نام محمدؐ رکھے۔

۲- حاملہ عورت پر سورۃ ذاریات کو بطور تعویذ باندھے۔ فرزند پیدا ہوگا۔

۳- ہر روز بوقت صبح اور بوقت شام ستر مرتبہ سُبحان اللہ اور دس مرتبہ استغفار اور نو مرتبہ الحمدللہ، اور ایک دفعہ یہ پڑھے:۔ اَسْتَغْفِرُوْا رَبَّکُمْ اِنَّہٗ کَانَ غَفَّارًا یُّرْسِلِ السَّمَآءَ عَلَیْکُمْ مِّدْرَارًا وَّیُمْدِدْکُمْ بِاَمْوَالٍ وَّبَنِیْنَ وَیَجْعَلْ لَّکُمْ جَنّٰتٍ وَّیَجْعَلْ لَّکُمْ اَنْھٰرًا۔ فرزند پیدا ہوگا۔

۴- ہر روز بوقت سحر یک صد مرتبہ استغفار کیا کرے۔ فرزند عطا ہوگا۔

۵- تین دن تک نماز عشاء اور نماز فجر کے بعد ستر مرتبہ سُبحان اللہ اور ستر



مرتبہ استغفر اللہ اور ایک دفعہ یہ کہے:۔ اِسْتَغْفِرُوْا رَبَّکُمْ اِنَّہٗ کَانَ غَفَّارًا یُّرْسِلِ السَّمَآءَ عَلَیْکُمْ مِّدْرَارًا وَّیُمْدِدْکُمْ بِاَمْوَالٍ وَّبَنِیْنَ وَیَجْعَلْ لَّکُمْ جَنّٰتٍ وَّیَجْعَلْ لَّکُمْ اَنْھٰرًا۔ اور تیسری شب اپنی عورت سے ہم صحبت ہو۔ فرزند عطا ہوگا۔

۶- سورہ فجر کو خاوند پاس رکھ کر زوجہ سے ہم صحبت ہو۔ فرزند عطا ہوگا۔

۷- سورہ فجر کو خاوند اپنے پاس رکھے اور گیارہ دفعہ پڑھ کر عورت سے ہم صحبت ہو۔ فرزند عطا ہوگا۔

۸- جب مجامعت کا ارادہ کرے، تو عورت کے پاس اس طرح بیٹھے جس طرح بوقت مجامعت بیٹھتا ہے۔ اپنا دایاں ہاتھ زوجہ کی ناف کی دائیں طرف پر رکھے۔ اور سورۃ قدر کو سات دفعہ پڑھے، پھر مجامعت کرے۔ جب حمل ظاہر ہو اور جب شب کو کروٹ بدلے، تو پھر ایک دفعہ زوجہ کی ناف کی دائیں طرف پر ہاتھ رکھ کر سورہ قدر سات دفعہ پڑھے۔ فرزند عطا ہوگا۔

۹- ہر نماز کے ہر آخری سجدہ کے بعد ایک دفعہ پڑھا کرے۔ رَبِّ ھَبْ لِیْ مِنْ لَّدُنْکَ ذُرِّیَّۃً طَیِّبَۃً اِنَّکَ سَمِیْعُ الدُّعَآءِ رَبِّ لَا تَذَرْنِیْ فَرْدًا وَّاَنْتَ خَیْرُ الْوٰرِثِیْنَ۔ فرزند عطا ہوگا۔

۱۰- ہر روز ستر دفعہ استغفار کیا کرے۔ فرزند عطا ہوگا۔

۱۱- ہر روز صبح و شام ستر مرتبہ استغفر اللہ اور ستر مرتبہ سُبحان اللہ اور دس مرتبہ استغفر اللہ اور پھر نو مرتبہ سُبحان اللہ اور بعد ازاں ایک

دفعہ استغفر اللہ کہے۔ فرزند عطا ہوگا۔

۱۲۔ بوقت شام یہ کہا کرے:۔ اَللّٰھُمَّ اِنَّکَ اِنْ رَزَقْتَنِیْ ذَکَرًا سَمَّیْتُہٗ مُحَمَّدًا پس مولود کا نام محمدؐ رکھے۔

۱۳۔ دو رکعت نماز پڑھے اور رکوع اور سجود کو طول دے اور بعد از نماز ایک دفعہ یہ پڑھے۔ چند بار ایسا کرے۔ اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُکَ بِہٖ زَکَرِیَّا عَلَیْہِ السَّلَامُ اِذْ نَادَاکَ رَبِّ لَا تَذَرْنِیْ فَرْدًا وَّ اَنْتَ خَیْرُ الْوَارِثِیْنَ اَللّٰھُمَّ فَھَبْ لِیْ مِنْ لَّدُنْکَ ذُرِّیَّۃً طَیِّبَۃً اِنَّکَ سَمِیْعُ الدُّعَآءِ اَللّٰھُمَّ بِاسْمِکَ اسْتَحْلَلْتُھَا وَفِیْ اَمَانَتِکَ اَخَذْتُھَا فَاِنْ قَضَیْتَ فِیْ رَحِمِھَا وَلَدًا فَاجْعَلْہُ غُلَامًا مُّبَارَکًا زَکِیًّا وَّلَا تَجْعَلْ لِلشَّیْطَانِ فِیْہِ نَصِیْبًا وَّلَا شِرْکًا۔ فرزند عطا ہوگا۔

۱۴۔ کسی نماز کے بعد ستر مرتبہ کہے۔ رَبِّ لَا تَذَرْنِیْ فَرْدًا وَّ اَنْتَ خَیْرُ الْوَارِثِیْنَ وَاجْعَلْ لِّیْ مِنْ لَّدُنْکَ وَلِیًّا یَّرِثُنِیْ فِیْ حَیٰوتِیْ وَیَسْتَغْفِرُلِیْ بَعْدَ وَفَاتِیْ وَاجْعَلْہُ خَلْقًا سَوِیًّا وَّلَا تَجْعَلْ لِلشَّیْطٰنِ فِیْہِ شِرْکًا وَّلَا نَصِیْبًا اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْتَغْفِرُکَ وَاَتُوْبُ اِلَیْکَ اِنَّکَ اَنْتَ الْغَفُوْرُ الرَّحِیْمُ۔ فرزند عطا ہوگا۔

۱۵۔ جس عورت کا حمل قائم نہ رہتا ہو اُس پر سورۃ آل عمران کو زعفران اور گلاب سے لکھ کر باندھے۔ حمل ساقط ہونے سے محفوظ رہے گا۔

۱۶۔ سورۃ بینہ کو لکھے اور پانی سے دھو کر حاملہ کو پلائے۔ حمل ساقط ہونے سے محفوظ رہے گا۔



۱۷۔ اپنے گھر میں باآواز بلند اذان دیا کرے۔ اور دعا مانگے فرزند عطا ہوگا۔

۱۸۔ دو رکعت نماز پڑھے اور بعد از نماز سجدہ میں اکہتر دفعہ استغفر اللہ اور ایک دفعہ یہ دُعا پڑھے:۔ اَللّٰھُمَّ اِنْ تَرْزُقْنِیْ وَلَدًا سَمَّیْتُہٗ بِاسْمِ نَبِیِّکَ مُحَمَّدٍ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ۔ اور اپنی زوجہ سے ہم بستر ہو۔ پس مولود کا نام محمد رکھے۔

۱۹۔ زوجہ کے حاملہ ہونے سے چار ماہ کے اندر کسی وقت حاملہ کے شکم پر ایک دفعہ یہ لکھے۔ یٰزَکَرِیَّا اِنَّا نُبَشِّرُکَ بِغُلٰمِ اِِسْمُہٗ یَحْیٰی لَمْ نَجْعَلْ لَّہٗ مِنْ قَبْلُ سَمِیًّاo فرزند عطا ہوگا۔

۲۰۔ دو رکعت نماز کے بعد منت مانے کہ مولود کا نام محمدؐ یا علیؑ رکھوں گا۔ پس مولود کا نام خواہ محمدؐ رکھے خواہ علیؑ رکھے۔

۲۱۔ کسی نماز کے بعد سورۃ فجر کو سو دفعہ پڑھے۔ اور زوجہ سے ہم بستر ہو۔ فرزند عطا ہوگا۔

۲۲۔ نیم شب جمعہ کو آیۃ ذیل زعفران سے حلوہ پر لکھے۔ لکھتے وقت اُسے کوئی شخص نہ دیکھتا ہو۔ پھر وہ حلوہ کھاوے اور عورت سے ہم بستری کرے یہی عمل تین نیم شب جمعہ کرے۔ فرزند عطا ہوگا۔

۲۳۔ اول سورۃ کٓھٰیٰعٓصٓ تا قولہ تعالیٰ وَاجْعَلْہُ رَبِّ رَضِیًّا۔ لکھے اور آب باران سے محو کر کے پی لے۔ سات روز ایسا کرے اور بعد ازاں اپنی زوجہ سے ہم صحبت ہو۔ فرزند عطا ہوگا۔

۲۴۔ آیۃ الکرسی کو مولود پہ باندھنے سے مولود ہر آفت سے محفوظ رہے گا۔

۲۵۔ سورۃ احقاف کو لکھے اور مولود پہ باندھے۔ ہر ایک قسم کے آسیب سے مصئون رہے گا۔

۲۶۔ مُعَوِّذَتَیْن یعنی فلق اور ناس کو لکھ کر مولود پہ باندھے محفوظ رہیگا۔

۲۷۔ سورۃ بلد کو لکھ کر مولود پہ باندھ دے۔ محفوظ رہے گا۔

۲۸۔ سورۃ حاقہ کو لکھے اور دھو دے اور مولود کو پلائے محفوظ رہیگا۔

۲۹۔ مولود کے پیدا ہوتے ہی اس پر سورۃ دخان یا سورۃ جاثیہ کو باندھ دیں محفوظ رہے گا۔

۳۰۔ سورۃ ابراہیم کو سفید حریر پہ لکھ کر مولود پر باندھ دیں محفوظ رہے گا۔

۳۱۔ آیۃ مُبارکہ وَالَّتِیْ اَحْصَنَتْ فَرْجَهَا الی قولہ رَاجِعُوْنَ از سورۃ انبیاء کو لکھے اور حاملہ پہ باندھ دے۔ اوّل روز حمل سے چالیس روز تک یہ تعویذ حاملہ پہ بندھا رہے، پھر اُس سے جُدا کردیں جب وضع حمل میں ایک ماہ باقی ہو، پھر یہ تعویذ باندھ لے بعدازاں مولود کے پیدا ہونے پہ یہی تعویذ مولود پہ باندھ دیں حاملہ اور مولود دونوں ہر قسم کے آسیب و بلیات سے محفوظ رہیں گے۔

۳۲۔ سورۃ انبیاء سے آیۃ مبارکہ وَاَیُّوْبَ اِذْ نَادٰی تاقولہ ذِکْرٰی لِلْعَابِدِیْنَ کو لکھ کر اول روز حمل سے چالیس روز تک حاملہ پہ باندھے پھر اُتار دیں۔ اور جب وضع حمل میں ایک ماہ باقی ہو۔ یہی تعویذ حاملہ پہ باندھ دیں۔ حاملہ اور مولود محفوظ رہیں گے۔

۳۳۔ سورۃ لَمْ یَکُنْ کو ظرف چینی پہ لکھے، اور پاک پانی سے محو



کرکے حاملہ پی لے۔ حمل محفوظ رہے گا۔

۳۴۔ سورۃ حجرات کو لکھے اور حاملہ کو پلائے حمل محفوظ رہے گا۔

۳۵۔ سورۃ قدر کو مشک و زعفران سے لکھ کر حاملہ کو پلائے اور عزیمت ذیل لکھ کر حاملہ کے پاس رکھے حمل محفوظ رہے گا۔ اُعِیْذُ مَوْلُوْدِیْ بِسْمِ اللّٰہِ بِسْمِ اللّٰہِ وَاَنَا اَمْسَکْنَا السَّمَآءَ۔

۳۶۔ آیۃ ذیل کو لکھ کر حاملہ کو باندھے۔ حمل محفوظ رہے گا۔ اِنَّ اللّٰہَ یُمْسِکُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ اَنْ تَزُوْلَا وَلَئِنْ زَالَتَا اِنْ اَمْسَکَهُمَا مِنْ اَحَدٍ مِّنْ بَعْدِہٖ اِنَّهٗ کَانَ حَلِیْمًا غَفُوْرًا۔

۳۷۔ عقیمہ عورت۔ سورۃ فجر کو دو دفعہ لکھے۔ ایک تعویذ خاوند باندھے اور دوسرا زوجہ باندھے۔ عقم دور ہو جائے۔

۳۸۔ عقیمہ عورت۔ سورۃ آل عمران کو زعفران اور گلاب سے لکھے اور عقیمہ باندھ لے۔ عقیم نہ رہے گی۔

۳۹۔ عقیمہ عورت۔ ایک فربہ بزغالہ (بکری کا بچہ) کو ایک دیگ میں تھوڑا سا پانی ڈال کر پکائیں، اور اس میں سے عقیمہ عورت کچھ کھائے۔ پھر ایک پاکیزہ ظرف پہ کلمات ذیل کو روشن خط سے لکھے، اور پاکیزہ پانی سے دھو کر خاوند اور زوجہ وہ پانی پئیں اور مقاربت کرنے سے پہلے خاوند سورۃ فاتحہ اور صلوات پڑھے۔ اَبْجَدْ هَوَّزْ حُطِّیْ کَلِمَنْ سَعْفَصْ قَرَشَتْ ثَخَّذْ ضَظَّغْ وَقَالَ اِنَّمَا اَنَا رَسُوْلُ رَبِّكِ لِاَهَبَ لَكِ غُلٰمًا زَكِيًّا قَالَ كَذٰلِكِ قَالَ رَبُّكِ هُوَ عَلَيَّ هَيِّنٌ وَلِنَجْعَلَهٗ اٰيَةً

